# بندے پہ کرم کرنا تیری شان ہے مولا!

قرآن مجید میں ہے کہ اللہ کریم محتاج بندے کو ایسی جگہ سے رزق عطا کرتے ہیں جہاں سے اس کا گمان بھی نہیں ہوتا۔ بالکل ایسے ہی اللہ کریم اپنے موحد مگر گناہ گار بندوں کو بخشنے کے سامان و ذرائع ایسے مقامات سے پیدا کرتے ہیں کہ بندے کا ذہن کبھی اس طرف گیا ہی نہیں ہوتا۔ بندہ گناہ کرتا ہے، نافرمانیاں کرتا ہے مگر اللہ ارحم الراحمین اس سے اتنا پیار کرتا ہے کہ کوئی نہ کوئی بہانہ بنا کر اس کو معاف کرتا رہتا ہے، اس کے گناہ معاف کر کے درجات بلند کرتا رہتا ہے، اس کو دنیا میں بھی کامیابیاں عطا کرتا ہے اور آخرت میں اپنی رضا و خوشنودی کا سرٹیفکیٹ عطا کر کے جنتوں میں داخل کر دیتا ہے۔

درج ذیل کتاب میں اللہ کریم کے ایسے ہی دلربا اندازوں اور طریقوں کا تفصیلی بیان ہے کہ جن کے ذریعہ اللہ کریم بندے کو بخش دیتا ہے۔ مثلاً اگر کسی بندہ کو کوئی تکلیف پہنچی، آزمائش آ گئی، حتیٰ کہ کبھی بخار ہی ہوگیا تو اللہ کریم بخار سے پہنچنے والی اس کی تکلیف کا بہانہ بنا کر اس کو بخش دیتے ہیں۔ آپ اس کتاب میں ایسے ہی اللہ کریم کی بخشش کے کتنے ہی دلربا انداز پڑھ کر عش عش کر اٹھیں گے۔

یہ کتاب ہر مریض، میڈیکل سٹوڈنٹ یا ڈاکٹر و حکیم اور طبیب کے لیے ایک خاص تحفہ ہے جبکہ عام لوگوں بیمار و پریشان اور مصیبتوں میں پھنسے افراد کے لیے مشعل راہ اور دنیاوی و اُخروی کامیابی کی نوید پر بہار ہے۔

محمد طاہر نقاش